ذ م ی ذ چار حروف قلب تکسیر سے لیے م ن ی ا م کیونکہ چھ سطرون کا وسط دو سطرین قلب تکسیر کی ہوین کل اعداد انکے ۲ ۵ ۵ ۱ ہوے استنطاق حروف کیا بتقدیم آحاد بر عشرات و عشرات بر مآت نتیجہ ہوا ئیل ملاد یا نبتغائیل ہوا کہ یہ اسم ملک موکل اس عمل کا ہے اور عمل تمام و کمال ترجمہ الواح الجواہر مین تحریر کیا گیا **قاعدہ پانچوان** استخراج اسم موکل مین یہ طریقہ بھی ہے کہ جسکا موکل بنانا ہوا وسکے اعداد لکھین اور استنطاق حروف کرکے ئیل ملاوین تو اسم ملک ہوگا و اگر بغیر ئیل کے اوس لفظ کو برعکس کرین اور یوش ملاوین تو اسم عون پیدا ہوگا مثلاً حسن کے اعداد یہ ہین ۱۱۸ اسکا استنطاق حروف کیا ق ی ح ہوا بتقدیم آت بر عشرات و بر عشرات بر آحاد اور ئیل ملاو قیحائیل ہوا کہ یہ اسم ملک اوسکا ہوا اور جب بغیر ئیل قیح کو معکوس کیا اور یوش ملاو یا حیقیوش ہوا کہ یہ اسم عون ملک ہی یہان پر ایک عمل حب لکھا جاتا ہی کہ موکل اوسکا اسی قاعدے سے استخراج ہوگا اور اول رسالہ مین ذکر ہوچکا کہ ان اعمال مین اجازت نہین ہے کہ واسطے حرام کے کیے جاوین ورنہ وہ شخص جبت مین گرفتار ہوگا ہان واسطے امور شرعیہ کے کرین اور عمل حب یہ ہی کہ اگر تسخیر کرنا کسی شخص کا مقصود ہو یا کوئی عمل خیر و شر سے کرنا منظور ہو چاہیے کہ اس دستور العمل پر چلین کہ یہ کلیہ اس فن کا ہے مثلاً تسخیر حسن مقصود ہو پس اعداد حسن سے بعد درجات برج تیس تیس طرح کرین جو بچے اوسکو درجات طالع قرار دین پہر اوسی عدد مین سے بعد بروج بارہ بارہ کی طرح کرین جو بچے اوسکو برج طالع قرار دین پہر اوسی عدد مین سے بعد سیارہ سات سات کی طرح کرین جو بچے اوسکو کوکب بہی طالع قرار دین پہر بعد اربع عناصر چار چار طرح کرین جو بچے اوسکو طبیعت اوس عمل کی قرار دین کہ آتشی ہے یا خاکی یا بادی یا آبی اگر ایک بچے طبیعت عمل آتشی ہے اگر دو بچین خاکی ہے اگر تین بچین بادی ہے اگر چار بچین آبی ہی پہر تین تین کی طرح کرین جو بچے اوسی پر تعویذ عمل کا لکھین اگر ایک بچے عدد سعد نی ہی تعویذ لوح

لکنا چاہیے اگر دو بچین عدد بناتے ہی تعویذ کو کاغذ پر لکھنا چاہیے اگر تین بچین عدد حیوانی ہے
تعویذ کو ورق آہو پر لکھنا چاہیے پس عدد اسم حسن کے ایک سو اٹھارہ ہین تیس تیس طرح
کیے اٹھائیس بچے یہ درجہ طالع ہی پہر بارہ بارہ طرح کیے دس بچے طالع برج جدی ہے
اٹھائیسوان درجہ پہر سات سات طرح کیے چھ بچے روز جمعہ اوس سے متعلق ہی کہ عمل
روز جمعہ کو کرنا چاہیے اور کوکب مربی اوسکا مشتری ہی کیونکہ شمار آفتاب سے کیا جاتا ہی
کہ ابتدا دنون کی روز یکشنبہ سے ہوتی ہے اس سبب سے مربی روز جمعہ مشتری ہی اگرچہ
در اصل کوکب جمعہ زہرہ ہے پہر چار چار کی طرح کی دو بچے طبیعت اس عدد کی خاکی ہی
تعویذ کو خاک مسجد مین دفن کرنا چاہیے پہر تین تین کی طرح کی ایک بچا یہ عدد معدنی ہی
تعویذ کو لوح پر لکھنا چاہیے اور خاک مسجد مین دفن کرنا چاہیے و چونکہ خاک کو ساتھ آتش
کے مسالمت ہی بواسطہ اشتراک یبوست کے تو عمل نار مین جلا سکتے ہین کیونکہ یہ عمل القصاب
ہے اب ملک موکل حسن کا استخراج کرنا چاہیے پس اعداد حسن ایک سو اٹھارہ ہین
۱۱۸ حروف اسکے بنائے ق ی ح ہوا ئیل ملحق کیا قیحائیل ہوا اور جب قیح کو معکوس
کیا حیق ہوا یوش ملا دیا حیقوش ہوا پس قیحائیل اسم ملک موکل ہی اور حیقوش
اسم عون موکل ہے اب دیکھا کہ حسن مین تین حرف ہین ح س ن پس اسمای الٰہی
ان حرفون کے یہ ہین حمید سلام نور اور چاہیے کہ لوح عددی موافق باسم
مطلوب لکھکر اپنے محل مین پہونچائین یعنی خاک یا آگ مین اور بخور جلا دیں اور ایک
عزیمت بنا کے بعد اسم مطلوب کے پڑہین یعنی ایک سو اٹھارہ مرتبہ کہ اعداد حسن ہین
زوج عدد روز بعد حرف اول اسم مطلوب کے جانین یعنی حای حسن کے آٹھ عدد ہین
تو آٹھ دن تک ہر روز ایک سو اٹھارہ مرتبہ اس عزیمت کو پڑہین کہ مطلوب لرباو محبوب
خوش لقا مطیع و مسخر و فرمان بردار ہو جائے گا باذن اللہ تعالے اور عزیمت یہ ہے
اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا مَلَائِکَۃَ رَبِّ الْعِزَّۃِ قِیحَائِیلَ رَبِّ السَّمٰوٰاتِ وَالْاَرْضِ وَبِاَسْمَائِہٖ

حمید سلام نور ان تسارعوا الی ھذا لعون حیقیوش حتی تمرقون مع
اتباعکم بتہییج قلب حسن ابن فلان وعزمت علیکم یا ایہا الارواح
العلویة باسماء ربنا وربکم والھنا والھکم وبحرمة اسماء العظام ان تہیجوا
وتحرقوا قلب حسن ابن فلان وروحه وجوارح بدن حسن علی محبت فلان بن فلان وعشق
والا فسلط اللہ علیکم ملئکة غلاظ شداد امن السماء بایدیھم شواظ من نار ونحاس فلا تنتصران یضربون
وجوھکم وادبارکم وان اجبتم فبشرکم اللہ تعالی یوم الحساب ان لا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنة ادخلوھا
بسلام امنین الوحا الوحا العجل العجل الساعة الساعة بارک اللہ تعالی علیکم والسلام علی اھل السلم ۱۲۱۲

قاعدہ چھٹا استخراج اسم ملک موکل کا عاملین نے اعمال مین مختلف طور پر کیا ہی
اور ہر اک عمل مین علیحدہ علیحدہ ایک ایک طریقہ سے نکالا ہی چنانچہ قاعدہ عمل حروف
نورانی مین اسطرح استخراج کیا ہے کہ مثلاً طالب محمد مطلوب فتوح ہو پس ان دو اسمو نمین
حروف آتشی اھطم فشذ مین سے تین حرف ہین م م ف عدد یہ ہین ۱۶۰ پس ۳ و
۱۶۰ جمع کیا ۱۶۳ ہوے استنطاق العدد اسکا کیا ق س ج ہوا ئیل ملادیا قسجائیل
ہوا اور حروف ترابی سے ان دونون اسمون مین تین حرف ہین ح د ح عدد یہ ہین
۲۰ پس ۳ و ۲۰ جمع کیا ۲۳ ہوے استنطاق اسکا کیا بتقدیم عشرات بر آحاد کجائیل
ہوا اور حروف ہوائی ان دونون اسمون مین دو حرف ہین و ت عدد یہ ہین ۴۰۶
پس ۲ و ۴۰۶ جمع کیا ۴۰۸ ہوے استنطاق الحروف کیا تحائیل ہوا اور حروف
آبی مین سے کوئی حرف ان دونون اسمون مین نہین ہے پس یہ بہی ایک طریقہ
استخراج اسما کا ہے قاعدہ ساتوان اس قاعدے مین استخراج اسم موکل مین
تقدیم عشرات بر آحاد یا برعکس اسکے کے شرط نہین ہے یہ قاعدہ اسطرح پر ہے کہ حروف
کلمات کی تقطیع کر کے ایک بار تکسیر صدر د موخر کرین اور چار چار حرفون کی ترکیب
دیکے لفظ ئیل الحاق کرین کہ اسم موکل اوسکا پیدا ہوگا اور جب بغیر ئیل کے دوسری

تکسیر اوسکی کرین اور چار چار حرفون کی ترکیب دیکر لفظ ہوش ملاوین تو اسم عون موکل
پیدا ہوگا اور جب بغیر ہوش کے تیسری تکسیر اوسکی کرین اور چار چار حرفون کی ترکیب
دیکر کلمہ طیش ملاوین تو اسم خلیفہ اعوان پیدا ہوگا اور جب بغیر طیش کے چوتھی تکسیر
اوسکی کرین اور چار چار حرفون کی ترکیب دیکر کلمہ یوش ملاوین تو اسم موکل ارضی اوسکا
یعنی اسم جن پیدا ہوگا مثلاً ہمنے تقطیع حروف ابجد ہوز کیا اس طرح ا ب ج د ہ و ز
ح ط ی ک ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ پس ایک بار
تکسیر صدر و مؤخر کیا غ ا ظ ب ض ج ذ د خ ہ ث و ت ز ش ح ر ط ق ی
ص ک ف ل ع م س ن اب چار چار حرفون کی ترکیب دیکر لفظ ئیل ملایا
غاظبائیل ضجذدائیل خھثوائیل تزشحائیل رطقیائیل صکفلائیل
عمسنائیل ہوا کہ یہ سات ملک ابجد کے پیدا ہوے اور جب بغیر ئیل کے دوسری
تکسیر اسکی کرین اور چار چار حرفون کی ترکیب دیکر کلمہ ہوش ملاوین اسم عون
پیدا ہوگا اسطرح ن غ س ا م ظ ع ب ل ض ف ج ک ذ ص د ی خ ق ھ ط
ث ر و ح ت ش غرض چار چار حروف کی ترکیب دیکر کلمہ ہوش ملایا نغساھوش
مظعبھوش لضفجھوش کذصدھوش یخقھھوش طثروھوش
حتشزھوش یہ سات اسمای عون ابجد کے پیدا ہوے اور جب بغیر ہوش کے
تیسری تکسیر اسکی کی اور چار چار حرفونکی ترکیب دیکر کلمہ طیش ملایا تو اسم خلیفہ اعوان
پیدا ہوا اسطرح ز ن ش غ ف س ح ا و م ر ظ ث ع ط ب ھ ل ق ض ح
ف ی ج د ک ص ذ چار چار حرفون کی ترکیب دیکر طیش ملایا
زنشغطیش فسحاطیش ومرظطیش ثعطبطیش ھلقضطیش
خفیجطیش دکصذطیش یہ سات خلیفہ اعوان پیدا ہوے اور جب بغیر طیش
کے چوتھی تکسیر اسکی کی اور چار چار حرفون کی ترکیب دیکر یوش ملایا اسم جن اوسکا

پیدا ہوا اس طرح ذ ز ص ن ک ش د غ ج ت ی س ف ع خ ا ض و ق م
ل ر ھ ظ ب ث ط ع ذزہصنیوش کشدغیوش جتیسیوش فخایوش ضوقمیوش
لرھظیوش بثطعیوش یہ سات اسمای جن ابجد کے پیدا ہوئے اور تکسیر ابجد کی نو سطر
مین تمام ہوئی ہے نوین سطر مین تمام پھر آئی اور باقی چار سطرون کی تکسیر یہان پر نہین
لکھی گئی کیونکہ غرض فقط طریقہ استخراج اسما سے تھے اور اس طریقے مین تقدیم حروف آحاد
بر عشرات یا بر عکس اسکے کا لحاظ نہین ہے **قاعدہ آٹھوان** اس قاعدے مین بھی
تقدیم و تاخیر آحاد بر عشرات کا لحاظ نہین ہے اور یہ اسطرح ہے کہ معلم اول حکیم ارسطاطالیس
شاگرد رشید امام الحکما حکیم الٰہی افلاطون نے ایک عمل لکھا ہے واسطے اختیار حاصل
ہونے اور تصرف کرنے جمیع موجودات عالم مین خیر و شر سے اوس عمل مین استخراج اسمائے
ملائکہ موکلین اس طرح کیا ہے کہ تکسیر مین جہان ان دس لفظون مین سے کوئی لفظ آوے
پس اگر منصوبا ہون تو چار حرف بعد اوسکے لیوے و اگر مقلوبا ہون تو چار حرف
قبل اوسکے لیوے تو لفظ ئیل ملا کے نام فرشتہ کا پیدا ہوگا اگر حروف تمام جفت ہون
و اگر طاق ہون تو پانچ پانچ حرف اوٹھائین و اگر اوسکے قبل یا بعد مین چار حرف ہون
ایک یا دو یا تین ہون تو وہی نام فرشتہ کا ہوگا و اگر ان الفاظ مین سے کوئی لفظ
تکسیر مین ہو تو جو دو حروف ایک جنس کے ہم پہلو واقع ہون وہی نام فرشتہ کا ہوگا
پس اگر عمل اسباب سعادت سے ہو تو چار حرف بعد اوسکے منصوبا اوٹھائین و اگر
اسباب نحوست سے ہو تو چار حرف قبل اوسکے مقلوبا اوٹھائین اور وہ دس لفظین
یہ ہین اد عو طو نو ثا ئی ھو ھا حی ھل کہ ان کو حروف دعا کہتے ہین
مثلاً چاہتے ہین ہم کہ روز یکشنبہ کو ساعت یازدہم مین عمل تسلیط الحمی علی العمر کرین
یعنے مسلط گردانی ہم بخار کو عمر پر پس یہ فعل حروف ناری کا ہے پس اعظم فشذ کو
بسط کیا اسطرح ال ف ھا طا م ی م فا ش ی ف ذا ل

قاعدہ آٹھوان

پس چونکہ یہ عمل دن کو کیا تو لفظ نہار کو بسط کیا اس طرح ن ون ہا
الف را حرف ساعت یازدہم یعنے ای کو بسط کیا اس طرح
الف یا روز یکشنبہ منسوب شمس سے ہے حروف شمس کو بسط کیا
یعنے منح کہ حروف شمس ہین جس طرح سے فصقر حروف زہرہ ہین اور
ہونح حروف مشتری اور رابجد حروف زحل پس منع کو بسط کیا اس طرح
میم نون سین عین پس اسم فعل مطلوب یعنے
تقلیط الحمی علی المصر کو بسط کیا اس طرح تا سین
لام یا طا الف لام حا میم یا عین
لام یا الف لام عین میم را پس
ان سب کو ایک زمام مین جمع کر کے لکھا اس طرح الف ہا
طا میم ثا سین ذال نون ہا الف
را الف یا میم نون سین عین تا
سین لام یا طا الف لام حا میم
یا عین لام یا الف لام عین میم
را حروف مکررات اس مین سب گرا کے خالصات حروف کو
لکھا اس طرح ال ف ھ ط م ی ش ن ذ و ر س ع ت ح عدد
حروف خالصات یہ ہین ۱۹۶۹ حروف اسکے غ ظ س ط پس ان حروف
کو زمام خالص کے ساتھ ملا دیا ال ف ھ ط م ی ش ن ذ و ر س
ع ت ح غ ظ س ط پس اس زمام کو مقلوب کیا کیونکہ عمل اسباب
مخوست سے ہے ط س ظ غ ح ت ع س ر و ذ ن ش ی م ط ھ ف
ل ا یہ بیس حرف ہین تکسیر اسکی گیارہ سطرین ہین

فطمی ہوا پس یہ پانچ اسم پانچ سطرون سے پیدا ہوئے اور لفظ ئیل ملا دیا غتطلمائیل
بدرغطائیل لشغائیل طنسغائیل فطیائیل ہوا کہ یہ فرشتگان عمل مذکور ہین

**قاعدہ نوان** یہ قاعدہ منسوب ہی طرف سلطان الحکما المحقق طوسی قدوسی علیہ الرحمہ
کے واسطے تسخیر کے اور طریقہ استخراج اسمای ملائکہ موکلین ۔ اس کا یہ ہے کہ مثلاً
ہم چاہتے ہین کہ محبت احمد کی دل مین محمد کے پیدا ہو پس طبیعت عشق آتشی
ہے حروف آتشی اہطم فشذ کو بسط کیا اس طرح ال ف ہا ا طا ا
م ی م ف ا شی ن ذال اور ساعت مشتری مین یہ عمل کیا
تو مشتری کو بسط کیا اس طرح م ی م ش ی ن ت ا را ی ا
اور عمل دن کو کیا تو لفظ نہار کو بسط کیا اس طرح ن و ن ہا ا ال ف
را اور بعدہ دال آفتاب و زحمہ کو ساعت پنجم بوسلیک ہے کہ قاعدہ موسیقی
ہے تو بوسلیک کو بسط کیا اسطرح ب ا وا و س ی ن ل ام ی ا
ک اف اور مالک روز جمعہ زہرہ ہے حروف اوسکے فصقر ہین اسکو بسط
کیا اس طرح ف ا ص اد ق اف را پھر حروف محبت محمد کو بسط کیا
اس طرح م ی م ح ا ب ا تا م ی م ح ا م ی م دال
اور حروف ظرف کہ قلب احمد ہو بسط کیا اس طرح ق اف ل ام ب ا
ال ف ح ا م ی م دال پس اب ان سب حرفون کو جمع کیا اس طرح
ال ف ہا طا م ی م ف ا شی ن ذال م ی م ش ی ن ت
را ی ا ن و ن ہا ال ف را ب ا واو س ی ن ل ام ی ا ک اف
فا ص اد ق اف را م ی م ح ا ب ا تا م ی م ح ا م ی م دا
ق اف ل ام ب ا ال ف ح ا م ی م دال پس ان سب حرفون
ملخص کیا اور حروف مکررات گرا دیے اس طرح ال ف ہ ط م ی ش ن ذ

ح ا ذ ط د ن ک ش ھ ل یہ دس حرف ہین پس چونکہ یہ حروف زوج ہین تو چار چار
حرفون کی ترکیب سے کے آخر مین کلمہ ئیل ملادیا کہ اسمای ملائکہ پیدا ہون گے اسطرح
حاذطائیل دنکشائیل ھلائیل کہ یہ اسمای ملائکہ ہین و اگر اسمای اعوان نکالنا
منظور ہو تو بسط ملخص مذکور کو پھر صدر و موخر کرین اس طرح ل ح ھ اش ذ ک طا ن د
چونکہ یہ حروف بھی زوج ہین تو چار چار حرفون کی ترکیب سے کے آخر مین کلمہ ہوش
ملادیا کہ اعوان ملائکہ پیدا ہون گے اس طرح لحھا ھوش شذکطھوش
ندھوش کہ یہ اسمای اعوان ہین اور اسمای اعوان کو بغیر الحاق کلمہ ہوش
کے بھی رکھ سکتے ہین لیکن کلمہ ہوش کے رکھنا اور پڑھنا بہتر ہے **قاعدہ سوان**
واضح ہو کہ جناب سید حسین اخلاطی نے اپنی رسالہ مین استخراج اسمای ملائکہ بسط عزیزی
سے کیا ہے اور بسط عزیزی کے معنی یہ ہین کہ حروف آتشی طالب ہین حروف ہوائی
کے ہمدرجہ اور حروف آبی طالب ہین حروف خاکی کے ہمدرجہ اور وہ حرف یہ ہین

| آتشی طالب | بادی مطلوب | آبی طالب | خاکی مطلوب |
|---|---|---|---|
| اھطم فشذ | بوین صتض | جزکس قثظ | دحلعر خغ |

یعنی الف طالب بے کا ہے اور جیم طالب دال کا اسی طرح ھ طالب واو کا ہے اور ز
طالب ح کا و علی ہذا القیاس پس اگر کوئی عمل کرنا منظور ہو اوسکو بسط عزیزی کرین
مثلاً تسخیر قلوب کرنا منظور ہے پس مدعا کو حروف مفردہ کرکے لکھا مثلاً جلب القلوب
ج ل ب ال ق ل و ب اسکو بسط عزیزی کیا دک اب ک ر ک ھ ا یعنی جیم کے
بدلے دال اور لام کے بدلے کاف اور بے کے بدلے الف اور الف کے بدلے بے
لکھے و علی ہذا القیاس چونکہ یہ حرف طاق ہین تو پانچ پانچ حرف کی ترکیب سے کر لفظ ئیل
آخر مین ملادیا تو دکابکائیل رکھائیل ہوا کہ یہ دو نام ملائکہ جلب القلوب کے ہین اور
جب ان نو حرفون کو ایک مرتبہ تکسیر صدر و موخر کیا تو یہ ہوا ا دھ ک ا ر ب ک

قاعدہ سوان

قاعدہ گیارہوان

یہ حروف بھی طاق ہین تو پانچ پانچ حرفون کی ترکیب دے کر کلمہ ہوش آخر مین ملادیا
ادھگھوش ابگھوش ہوا یہ نام اعوان ملائکہ جالب القلوب ہین **قاعدہ**
**گیارہوان** جناب سید حسین اخلاطی نے اپنے رسالہ مین استخراج اسمای ملائکہ بسط
ترفع عددی سے بھی کیا ہے اور بسط ترفع عددی اوسے کہینگے کہ حروف آحاد کو درجہ عشرات
پر لاوین اور حروف عشرات کو درجہ مآت پر اور حروف مآت کو درجہ الوف پر پس مثلاً ہم چاہیتے
ہین کہ محمد صاحب رفعت وعزت ہوجائین تو ہمنے لکھا محمد ذو الرفعه والعزة ان حرفون
کو جدا جدا لکھا م ح م د ذ و ا ل ر ف ع ه و ا ل ع ز ه جب ان حرفون کو بسط ترفع عددی کیا
یہ ہوا ت ث ت م غ ع غ غ ع س ی ش غ غ ص ذ ن س ی ش ذ ع ن
ملخصات حروف مذکورہ یہ ہین ت ث م غ س ی ش ص ذ ن ع یہ گیارہ حرف ہین طاق ہین
تو پانچ پانچ حرفون کو ملا کے ئیل ملحق کردیا ثمغسائیل یشصذنائیل عائیل ہوا کہ یہ ملائکہ
عمل بسط ترفع ہین **قاعدہ بارہوان** استخراج اسمای ملائکہ بسط ترفع حرفی سے بھی ہوتا
ہے اور بسط ترفع حرفی اوسے کہینگے کہ حروف ابجدی مین سے ہر ایک حرف کو حرف ما بعد
سے اپنے بدلین مثلاً الف کے عوض مین ب اور ب کے عوض مین ج اور ج کے عوض مین
د کہین اب مثلاً ہمکو اپنے واسطے عمل رفعت کرنا مقصود ہی تو ہمنے لکھا ابو الحسن ذو الرفعه
اسکا ترفع حرفی کیا ب ج ز ب م ط ع س ص ز ب م ش ص ف و ملخصات حروف یہ ہین
ب ج ز م ط ع س ص ش ص ف و بارہ حرف ہین جفت ہین چار چار حرفونکو ملا کے ئیل ملحق کردیا
بجزمائیل طعسصائیل شصفوائیل ہوا یہ تین اسم ملائکہ اس عمل کے ہین **قاعدہ تیرہوان**

قاعدہ بارہوان

قاعدہ تیرہوان

جناب سید حسین صاحب اخلاطی نے اپنے رسالہ مین بسط تمازج سے بھی استخراج اسم موکل کیا ہی اور
بسط تمازج اوسے کہینگے کہ اسم مطلوب کو اپنے اسم کے ساتھ مزج کرے اسطرحسے کہ دیکھے مطلوب و مقصود
کیا ہی اور وہ مطلب کس اسم الٰہی مین پایا جاتا ہی مثلاً اگر علم مطلوب ہو تو اسم علیم و اگر مال مقصود
ہو تو اسم غنی لیوے اور اپنے نام کے ساتھ مزج کرے اور حرف اسم مطلوب کو مقدم کرے و اگر

[illegible] حروف کم ہون تو اسم اقل کے حروف کو مکرر رکہے تا آنکہ مساوی ہون مثلاً محمد طالب علیم مطلوب ہی تو محمد اور علیم کو ممزوج کیا ع م ل ح ی م م د پس اسکی تکسیر کی چوتھی سطر مین زمام پہر آئی صورت تکسیر یہ ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | م | ل | ح | ی | م | م | د |
| د | ع | م | م | م | ل | ی | ح |
| ح | د | ی | ع | ل | م | م | م |
| م | ح | م | د | م | ی | ل | ع |

پس سطر زمام چہوڑ کے سطر سوم سطر آخر ہوئی پس سطر آخر تکسیر مین چار چار حرف کی ترکیب دیکے کلمہ نیل الحاق کیا حدنیا ئیل لممائیل ہوا کہ یہ دو ملک اس عمل کے ہین پہر اول و آخر سطر اول و اول و آخر سطر سوم کے حرف لیکر لفظ طیش ملا دیا عدحطیش ہوا کہ یہ اسم خلیفہ ہوا اور خلیفہ سید اعوان ہے پہر چارون سطرونکی صدر و موخرات و نظائے اور کلمہ ہوش ملا دیا عاحمہوش دحمعہوش ہوا کہ یہ اسماے اعوان اس عمل کے ہین

**قاعدہ چودھوان** واضح ہو کہ استخراج اسمای ملائکہ بسط تجامع سے بھی کرتے ہین اسکو بسط تجامع اسلئے کہتے ہین کہ حروف طالب کو حروف مطلوب کے ساتھ جمع کرکے دونون حرفونکی اعداد سے استنطاق حروف کرتے ہین مثلاً طالب ابو الحسن مطلوب فتح لس لکہا ہمنے ابو الحسن و الرفعہ لس الف ابو الحسن کو الرفعہ کے ساتھ جمع کیا ۱۰ ہوئے حرف بنایا ی ہوا پہر بے کے عدد ملا کے آٹھ ہوا اوسکے ح ہوئے پہر واو اور الف کے عدد ملائے ہوئے اوسکے ز ہوئے پہر الف اور لام کے عدد ۳۱ ہوئے اوسکا الف در لام ہوا پہر ل و ر عدد ۲۳۰ ہوئے اوسکا ل و ر ہوا پہر ح و ف کے عدد ۸۸ ہوئے اوسکے ح و ف ہوئے پہر س و ع کے عدد ۱۳۰ ہوئے اوسکا ل ق ہوا پہر ن ھ کے عدد ۵۵ ہوئے اوسکے ھ ن ہوئے اب ان حروف مستخرجہ کو جمع کیا یہ ہوا ا ف ح ز ا ل ل ر ح ف ل ق ھ ن چودہ حرف ہین جفت ہین چار چار حرفونکی ترکیب دی اذحزائیل اللرائیل حفلقائیل ھنائیل یہ ملائکہ ہین کہ اس عمل کے پیدا ہوئے

**قاعدہ پندرھوان** استخراج اسماے ملائکہ بسط تقوی سے بھی ہوتا ہی بسط تقوی کی تین قسمین ہین ایک ضرب عدد ظاہر حروف در ظاہر حروف دوسری ضرب باطن در باطن تیسری ضرب باطن حروف در ظاہر حروف اور مراد ضرب ظاہر در ظاہر سے یہ ہی کہ دیکہین حرف کس درجہ دائرہ ابجدی سے لینے کونسا حرف ہی اوس حرف کو اوسکے درجہ مین ضرب دینا چاہیے مثلاً الف پہلی مرتبہ مین ہے دال چوتھی مرتبہ مین ہے کاف گیارہوین مرتبہ مین ہے نون

قاعدہ چودھوین

قاعدہ پندرھوین

چودھوین مرتبہ مین ہی پس مثلاً بسط التقوی ابو الحسن ہے ہوا کہ الف کا عدد ایک ہے اور ابجد مین پہلی مرتبہ پر ہی تو ایک
کو ایک مین ضرب دیا ایک ہی ہوا استنطاق کیا الف ہوا اور با کے عدد دو ہین اور دوسرا حرف ابجد کا ہی دو کو دو مین
ضرب دیا چار ہوئے استنطاق کیا دال ہوا اور واو کے چھ عدد ہین اور چھٹا حرف ابجد کا ہی چھ کو چھ مین ضرب دیا چھتیس ہوئے
استنطاق کیا ول ہوا پھر الف ہے الف ہے استنطاق ہوا الا لام کے تیس عدد ہین اور بارھوان حرف ابجد کا ہی تیس کو
بارہ مین ضرب دیا تین سو ساٹھ ہوئے استنطاق کیا س ش ہوا اور ح کے عدد آٹھ ہین اور آٹھوان حرف ابجد کا ہی
آٹھ کو آٹھ مین ضرب دیا چونسٹھ ہوئے استنطاق کیا دس ہوا اور س کے عدد ساٹھ ہین اور پندرھوان حرف ہے
ابجد کا تو ساٹھ کو پندرہ مین ضرب دیا نو سو پندرہ ہوئے استنطاق کیا ھ ی ظ ہوا اور ن کے عدد پچاس ہین
اور چودھوان حرف ابجد کا ہی پچاس کو چودہ مین ضرب دیا سات سو ہوئے استنطاق کیا ذ ہوا اب ان حروف کو
جمع کیا ا د ول اس ش دس ھ ی ظ ذ ملخصات حروف یہ ہین ا د ول س ش ھ ی ظ ذ دس حرف
ہین جفت ہین چار چار حرفونکی ترکیب دیکے ئیل ملا دیا ادولائیل سشھیائیل ظذائیل ہوا کہ یہ نام
ملائکہ پیدا ہوئے دوسری قسم بسط التقوی کی ضرب باطن در باطن ہے مثلاً علی کا موکل اس بسط سے استخراج کرنا چاہتے

قسم دوم بسط التقوی

ہین پس عین کے عدد ستر ہین فی نفسہ ضرب دیا یعنی ستر کو ستر مین ضرب دیا ۴۹۰۰ ہوئے استنطاق کیا ط ع غ ع غ
ہوا پھر لام علی کے تیس عدد ہین تیس مین ضرب دیا ۹۰۰ ہوئے استنطاق کیا ظ ہوا پھر ی کے دس عدد ہین
دس مین ضرب دیا ۱۰۰ ہوئے استنطاق کیا ق ہوا مجموع حروف یہ ہوئے ط ع غ ع غ ظ ق مکررات کو
گرا کے ملخص کیا ط ع غ ظ ق ہوا آخر مین ئیل ملا دیا طغعقائیل ہوا تیسری قسم بسط التقوی کے ضرب باطن

قسم سوم بسط التقوی

در ظاہر ہی یعنی عدد حروف ابجدی کو عدد مرتبہ مین ضرب دین مثلاً اسم ودود کا موکل ضرب باطن در ظاہر سے
استخراج کرنا چاہتے ہین پس واو کے چھ عدد ہین اور چھٹا حرف ہے ابجد کا پس چھ کو چھ مین ضرب دیا چھتیس ہوئے
استنطاق کیا ول ہوا اور دال کے چار عدد ہین اور چوتھا حرف ابجد کا ہے پس چار کو چار مین ضرب دیا سولہ
ہوئے استنطاق کیا وی ہوا اور دوسری واو و دال کا بطریق مذکور استنطاق کیا ول وی ہوا مجموع یہ ہوا
ول وی ول وی ملخصات حروف یہ ہوئے ول ی آخر مین ئیل ملا دیا ولیائیل ہوا

## قاعدہ سولھوان

قاعدہ سولھوان

استخراج اسمائے ملائکہ بسط تکسیر سے بھی کرتے ہین اور بسط تکسیر عبارت ہے حروف حاصل کرنے سے کسو تستہ سے مثلاً

اسم سمیع کو بسط تکسیر کیا اسطرح کہ سین کے ساٹھ ہین ساٹھ کا نصف تیس ہے تو حرف اسکا ل ہوا اور ثلث اسکا بیس
ہین اسکا ک ہوا اور ربع اوسکا پندرہ ہین اسکا ی ہوا اور سدس اوسکا دس ہین حرف اسکا ی ہوا اسیطرح میم
سمیع کی کسوات سے حروف بنائے کہ میم کے چالیس عدد ہین اسکا نصف بیس ہے تو حرف اسکا ک ہوا اور کسوات میم
سے ربع ہے ربع اوسکا دس ہین حرف اسکا ی ہوا اور کسوات میم سے ثمن ہے وہ پانچ ہین حرف اسکا ہ ہوا اسیطرح
یای سمیع کی عدد دس ہین کسوات یا سے نصف ہے وہ پانچ ہین حرف اوسکا ہ ہوا اور کسوات یا سے خمس ہے وہ دو ہین حرف
اوسکا ب ہوا اسیطرح عین سمیع کی عدد ستر ہین کسوات عین سے نصف ہے وہ پینتیس ہین حرف اسکا ہ ل ہوا اور
کسوات عین سے خمس ہے وہ چودہ ہین حرف اسکا د ی ہوا اور کسوات عین سے سبع ہے وہ دس ہین حرف اس کا
ی ہوا پس مجموع حروف مستحصلہ یہ ہوے ل ی ہ ی ی ک ی ہ ہ ب ہ ل د ی ی مکررات گرا کے ملفوظات
حروف یہ ہین ل ی ہ ک ب د چھ حرف ہین ہفت ہین آخر مین ئیل ملادیا لیہکبدائیل ہوا

سترھوان قاعدہ

سترھوان قاعدہ استخراج موکلات بسط تضاعف سے ہی کہتے ہین یعنی اعداد حروف کو مضاعف دو چند
کر کے استنطاق کرنا مثلاً صمد صاد کے نوے ہین مضاعف کیا ایکسو اسی ہوا استنطاق کیا ف ق ہوا
میم کے چالیس ہین مضاعف کیا اسی ہوے استنطاق کیا ف ہوا دال کے چار ہین مضاعف کیا آٹھ ہوے
استنطاق کیا ح ہوا جمیع حروف مستحصلہ یہ ہوے ف ق ف ح غیر مکرر یہ ہین ف ق ح پس آخر مین ئیل یا ائیل ملایا
فقحائیل ہوا پس یہ سب طریقے استخراج اسمای موکلات کے ہین اور سوا ان قاعدون کے اور بہی قاعدے
ہین کہ بسبب خوف تطویل کے ترک کیے گئے پہر ان کل اعمال مین بطریق خاص استخراج موکل و
اعوان و قسم و اسم اعظم وغیرہ کر کے اور ایک عزیمت بنا کے پڑہتے ہین اور بخور مناسب جلاتے ہین تو باذن اللہ
تعالی وہ مطلب حاصل ہوتا ہے اور مراد بر آتی ہے علماے جفر نے کتب جفریہ مین کل اعمال لکہے ہین لیکن
یہ رسالہ مختصر ان اعمال کے لکہنے کی گنجایش نہین رکہتا غرض بیان پر فقط یہی تہی کہ طریقے
استخراج اسماے موکلات کے معلوم ہوجاوین سو وہ طریقے سترہ قاعدون مین لکہدیے گئے
واللہ اعلم بالصواب الیہ المرجع والمآب تمام ہوا یہ رسالہ بفضلہ تعالی
والحمد للہ العلی الاعلی

# زائچہ وقت ولادت باسعادت حضرت یوسف علیٰ نبینا وآلہٖ وعلیہ السلام

تاریخ روضۃ الصفا مین لکھا ہی کہ ارباب نجوم کہتے ہین کہ طالع ولادت باسعادت حضرت یوسف علیٰ نبینا وآلہ وعلیہ السلام کا برج سرطان تھا کہ برج آبی ہی اور آفتاب عالمتاب صاحب خانہ دوم برج طالع مین تھا کہ دلیل آب وتاب چہرہ انور کی پڑی اور دبیر فلک عطارد خانہ دوم برج اسد مین تھا اور زحل وقمر خانہ نہم برج حوت مین تھے اور قران السعدین یعنے قران زہرہ ومشتری خانہ دوازدہم برج جوزا مین تھا اور مریخ خانہ یازدہم برج ثور برج وبال مین تھا پس یہ وضع فلکی نہایت حسن وجمال ونہایت کمال کی پڑی کہ وہ حضرت حسن وملاحت مین بے نظیر وبے عدیل تھے اور نیک سیرتی کے علاوہ خوبصورتی مین یکتای روزگار اور وحید الدہر وفرید العصر ہوے کہ حسن وجمال اون کا عالم مین ضرب المثل ہو گیا اور زائچہ وقت ولادت آن حضرت کا یہ ہے



پس عطارد صاحب خانہ سوم کہ خانہ برادران ہے اور صاحب خانہ دوازدہم کہ
خانہ اعدا ہے برج اسد مین ساقط از طالع و صاحب طالع ہے دلیل عداوت اخوان
کی ہڑی کہ بھائیون نے اون حضرت کو بکمال عداوت تکلیف و ایذا پہونچائی اور
کنوئے مین ڈال دیا اور قران زہرہ و مشتری بارہوین خانہ مین دلیل قید ہو جانے
کی ہڑی کہ وہ حضرت چودہ برس تک محبس مین مشغول بذکر خدا رہے اور سلطان
الکواکب شمس کا طالع مین ہونا باتصال تسدیسی صاحب دہم یعنے مریخ دلیل
سلطنت کی ہڑی کہ وہ حضرت پھر مصر مین بادشاہ ہوئے وعلی ہذا القیاس
اور سب حالات اون حضرت کے اس زائچہ سے مستنبط ہو سکتے ہین واللہ اعلم بالصواب

تمت

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ کہ نسخہ کتاب جواہر الحروف جو علم جفر مین عمدہ کتاب ہے بماہ رجب المرجب ۱۳۰۳ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم چھپکر طیار ہو گیا اور حق تالیف اس کا محفوظ ہے کوئی صاحب بغیر اجازت تحریری راقم کے قصد طبع نفرماوین بعوض نفع نقصان نہ اوٹھاوین البتہ جسقدر نسخے مطلوب ہون بارسال قیمت طلب فرماوین اور جس کتاب مہر راقم یا برادر علیبخش کی ہو وہ مسروقہ سمجھین ورا و سکی خریداری سے پرہیز کرین قیمت فیجلد ۲ر

تصحیح اغلاط صفحہ ۲ سطر ۶ مین بجائے وانت القائم علی کل نفس کے وہو القاہر فوق عبادہ پڑھنا چاہیے۔

بعید آن آنہا - آنان وہ وے

**مثلاً** فریب دشمن مخور - وغرور مداح مخر کہ آن دام زرق نہادہ است واین کام طمع کشادہ - **اینہا وآنہا** ذوی العقول وغیر ذوی العقول دونون کے واسطے مستعمل ہین لیکن **آنان واینان** اکثر ذوی العقول کیواسطے آتی ہین **این** کبھی **م** کے ساتھہ بدلجاتا ہی جیسے آین سال - امسال اس قسم کے حرف تین لفظ باتیجاتے ہین امشب امسال امروز **چنان** اشارہ بعید و **چنین** اشارۂ قریب کے واسطے بہی مستعمل ہی جیسے چنان نماند وچنین نیز ہم نخواہد ماند چنان - چنین یہان اسماء اشارہ ہین لیکن جب چنان وچنین کے بعد کاف لاوینگے تو تشبیہ کے معنے پیدا ہوجاینگے جیسے بہ تیشہ کس نخراشد زروی خارہ گل - چنانکہ بانگ درشتت تو میخراشد دل -

**ہمچنان ہمچنین ہمچو** بہی چنین کے معنے مین کبہی مستعمل ہوتے ہین جیسے لذت دشنام او دل میبرد از کف سلیم + ہیچو شیرینی ندیدم کو بتلخی جان برد + **ہمچنان** کبہی ہنوز کے معنی مین بہی آتا ہی لیکن کم جیسے ہمچنان طفل مزاجیم اگر پیر شدیم + **این وان**

جب چنان و چنین سے کے ساتھ لاحق ہوتے ہین اسوقت مانند کے
معنے پیدا ہو جاتے ہین یا زاید ہو جاتے ہین جیسے بنگر سپند وعجز
تا روشنت شود — دل آنچنان وسینہ سوزانم این چنین — یہان چنین
بمعنی مثل کے ہین ہمان و ہمین ہی اشارہ کیواسطے مستعمل ہین
لیکن کسی چیز کے خاص کرنے کیواسطے جیسے ہمین بس است ہمان
کار خواہم کرد - اسم اشارہ کے ساتھ ضمیر ہی لا سکتے ہین جیسے آنان غائب
ایشان حاضر آنم آنیم متکلم اسم اشارہ بعید وضمیر واحد غائب مین یہہ فرق ہے
کہ ضمیر راجع ہوتی ہے کسی اسم مذکورہ کیطرف اور بجاے اسم کے
لائیجاتی ہے اور اپنے مرجع کے ساتھ جمع نہین ہو سکتی اور اسم اشارہ
باشارہ حسی اپنے مشار الیہ کو بتلاتا ہے اور مشار الیہ کے ساتھ جمع
ہو سکتا ہے —

## چہارم اسماء موصول

اسم موصول وہ اسم ہے کہ جبتک ایک جملہ جو اوس اسم کو بیان کرتا ہو
نہ ذکر کیا جاوے ہرگز مبتدا یا خبر یا فاعل یا مفعول یا مضاف الیہ کسے
دوسرے جملہ کا نہین ہو سکتا ہے اوس جملہ کو صلہ کہتے ہین فارسی

مین درمیان صلہ و موصول کے **کاف** صلہ ضرور آتا ہی جیسے اسپی کہ
دیروز بسواریم بود امروز بپا وردند دیروز بسواریم بود جملہ صلہ ہے

| اسماء موصولہ برای غیر ذیروح | | | اسماء موصولہ برای ذیروح | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آنچہ | ہرچہ | ہرآنچہ | آنکہ | انیکہ | ہرکہ | ہرآنکہ / آنانکہ |

اردو مین اسم موصول **جو جن** جیسے جو لڑکا کل غیر حاضر تھا آیا ہے
**جو جن** حالت مفعولیت اور اضافت وغیرہ مین جس جنہون وغیرہ
بدلجاتا ہی

## پنجم جو اسم اضافت سے خاص ہوجاتا ہے

جب علم یا ضمیر یا اسم اشارہ یا اسم موصول کیطرف کوئی اسم نکرہ مضاف
ہوگا تو خاص ہو جائیگا جیسے اسپِ بکر باغِ من کتاب آن شخص
کتابِ مردیکہ پیش من بود گم شد

## ششم منادی

جسکو آواز دیکر بلاوین یا اپنا اوسکو مخاطب کرین حروف ندا یہ ہین
**اے یا الف** دو اول کے اسم کے اول اور الف
اسم کے آخر آتا ہی جیسے اے زید یا خدا خدا یا ندبہ بہی داخل
منادی ہے الفاظ ندبہ **اے آہ داد و یلا صد افسوس** وغیرہ

واالنصیبا واحسرتا حیف دردا دریغا ہای

واہ ری ہائی رے ارے وامصیبتا اردو مین

حرف منادی اے اوجی ابے ارے وغیرہ ہین

جیسے او عورت اے آدمی

## اسماء مشتقات چار ہین

اسم فاعل اسم مفعول اسم حالیہ یا صفت مشبہ اسم حاصل مصدر انکو بہی مصدر سے بناتے ہین اور اسم مشتق کہتے ہین نقشہ ذیل بغور پڑہو اور یاد کرلو—

| اسمائے مشتقات | تعریف | علامت اردو | علامت فارسی | واحد | جمع | کیفیت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسم مفعول | جو لفظ مفعول کی ذات کو بتلا دے | [illegible] | ہ / ان [illegible] امر ماضی مطلق | [illegible] | [illegible] | |

# بیان استعمال افعال اردو و شناخت مذکر و مونث

جن افعال کے ساتھ نے علامت فاعل ہو وہ افعال موافق فاعل کے استعمال ہونگی جیسے زید آیا اور جن افعال کے ساتھ علامت فاعل مذکور ہی اور مفعول بہ کی علامت مذکور نہیں ہے وہ افعال مفعول بہ کے موافق پڑے جاوینگی جیسے زید نے کتاب لکھی اگر علامت مفعول بہ مذکور ہو گی تو فعل کو ہمیشہ واحد مذکر استعمال کرینگے جیسے زید نے عمر کو مارا یا مردون نے عورتونکو مارا یا عورتون نے مردونکو مارا جب کئی اسم مذکر و مونث ایک فعل کے تابع ہون تو فعل کو آخر اسم کے موافق پڑھینگے جیسے مرد عورت لڑکے لڑکی آئی - فارسی مین مذکر و مونث کا استعمال یکسان ہو لیکن اردو مین **مذکر و مونث** کا امتیاز ہے لہذا چند قواعد اوسکی شناخت کے لکھے جاتے ہین باعتبار جنس کے اسم کی دو قسم ہو مذکر و **مونث** جس جاندار کے مقابل جاندار مادہ ہو اوسکو مذکر حقیقی کہینگے جیسے مرد عورت وغیرہ جس اسم کے آخر **الف** یا **ہ** ہوز ہو وہ اکثر مذکر ہو گا جیسے لڑکا - بندہ پردہ وغیرہ اور جو کلمہ **مفاعلہ** کے وزن پر آویگا وہ بھی اکثر مونث ہو گا جیسے مزاحمت مداومت وغیرہ جس ہندی اسم کے آخر **ی** معروف

ہوگی وہ بھی اکثر مونث ہونگے جیسے بکری روٹی وغیرہ مگر پانی ہاتھی موتی دہی گھی جی وغیرہ اس قاعدہ سے مستثنی ہین جو اسم تفعیل کے وزن پر ہونگے وہ بھی اکثر مونث ہونگے جیسے تحریر تقریر وغیرہ مگر تعویذ اس قاعدہ سے مستثنی ہے فارسی کا حاصل مصدر بھی اکثر مونث ہوتا ہے جیسے خواہش نوشت و خواند و گفتار وغیرہ جس مصدر کے آخر الف ہو وہ بھی اکثر مونث ہوگا جیسی دعا تمنا جفا سزا دفا وغیرہ جس اسم کے آخر ت یا ٹ ہندی ہو وہ بھی اکثر مونث ہوتا ہے جیسے مروت بناوٹ وغیرہ مگر شربت حضرت اس قاعدہ سے مستثنی ہے جو اسم جامد جاندار تذکیر و تانیث مین مشترک ہین اونکا مونث و مذکر فارسی مین نر و مادہ کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے جیسے شیر نر گاؤ مادہ وغیرہ —

## وحدت وجمعیت اسما

ایک کو واحد اور ایک سے زیادہ کو جمع کہتے ہین فارسی مین اسماء ذی روح کی جمع آن اور غیر ذی روح کی ہا سے کرتے ہین کبھی برعکس بھی جمع ہوجاتی ہے جیسے زن ہا اسپ ہا درختان چشمان اور کبھی اسماء عربی و فارسی کو ات سے جمع کر لیتے ہین جیسے مکانات

موجودات دیوارات اگر اسم کے آخر ہ ہوز ہوگی تو ج سے
بدل دینگے جیسے ناجات قلعجات وغیرہ اور اگر الف یا واو
آخر میں ہوگا تو یا ن سے جمع کرینگے جیسے آشنایان بدخویان
اگر آخر میں ہ مختفی ہو تو گ سے بدل دینگے جیسے بچہ سے بچگان

## اسم حاصل مصدر

اوس اسم مشتق کو کہتے ہین جو کیفیت معنی مصدری کو بتلاوے
یہہ کئی طرح سے بنا کرتا ہی کبھی امر حاضر کے آخر بعد دینے کسرہ کے
ش لگا دیتے ہین جیسے دان سے دانش کبھی لفظ ار ماضی
مطلق کے آخر زیادہ کر دیتے ہین جیسے گفت سے گفتار کبھی اسم
مفعول کے ہائی آخر کو گاف سے بدلکر یاے معروف
زاید کر دیتے ہین جیسے خوانده سے خواندگی کبھی اسم اور صیغہ امر
بھی ملکر فائدہ حاصل مصدر کا دیتا ہی جیسے قدم بوس کبھی صیغہ واحد
غائب بھی فعل ماضی مطلق کا فائدہ دیتا ہی جیسے گفت عالم بجان
دل بشنو کبھی دو صیغہ ماضی مطلق مختلف المعنی بھی حاصل مصدر کا
فائدہ دیتے ہین جیسے نوشت و خواند کبھی امر کے آخر اک

زیادہ کر دیتے ہین جیسے خوردسے خوراک کبھی ماضی مطلق صیغہ واحد غائب
وامر حاضر ملکر حاصل مصدر ہو جاتا ہی جیسے گفتگو جستجو کبھی امر حاضر
کے آخر آئی زیادہ کر دینے سی حاصل مصدر بنجاتا ہی جیسے دان سے دانائی بین سے
بینائی اردو مین مصدر کی علامت نا دور کرنے سے حاصل مصدر
بنتا ہی جیسے لوٹنا سے لوٹ مارنا سے مار حروف ذیل بھی امر حاضر کے
آخر داخل ہوکر معنی مصدر یکا فائدہ دیتے ہین ت تی ہٹ
وٹ ن ہی جیسے بچت بھرتی آہٹ بناوٹ جلن کہلای

## اسم فاعل

اسم فاعل دو قسم پر ہے اسم فاعل قیاسی۔ اسم فاعل
سماعی۔

## اسم فاعل قیاسی

جسکے بنانیمین قیاس کو دخل ہو وہ امر حاضر کے آخر بعد دینے کسرہ کے
واحد کیواسطے حرف ندہ اور جمع کیواسطے حرف ندگان لگا دیتے
ہین جیسے گوسے گوینده اکثر اسم جامد کے آخر امر حاضر زیادہ کرنے
سے اسم فاعل ترکیبی بنجاتا ہے جیسے جہان سوز دستگیر۔

واضح رہے کہ امر حاضر سے اول اسم جامد داخل ہونے سے
پانچ معنی پیدا ہوتے ہین

| معنی | مثال | |
|---|---|---|
| معنے مفعولی | پایمال یعنے مالیدۂ پا | [illegible] |
| معنے فاعلی | جہان سوز یعنے سوزندۂ جہان | [illegible] |
| معنے ظرفی | قطزن یعنے جاے قط زدن | [illegible] |
| معنے آلہ | جاروب یعنے آلہ جای روفتن | [illegible] |
| معنے مصدری | گوشمال یعنے مالیدن گوش | [illegible] |

## اسم فاعل سماعی

جسکا استعمال سماع پر موقوف ہو اکثراوقات امر حاضر کے آخر الف
زیادہ کر دیتے ہین جیسے دانا اور کبھی گار لگا دیتے ہین جیسے
امر سے آمرزگار اور الفاظ ذیل بہی اسم کے آخر داخل ہوکر اکثر
معنے فاعلی پیدا کرتے ہین گر مند گار ور ناک بان

آر۔ سار۔ بار۔ سندہ۔ وار۔ گین۔ ی معروف جیسے
آہنگر۔ ہوشمند۔ پرہیزگار۔ ہنرور۔ غمناک۔ مہربان۔ خریدار۔ شرمسار
ہوشیار۔ شرمندہ۔ امیدوار۔ شرمگین۔ لشکری

## بیان نحو

علم نحو وہ علم ہے کہ جسکے سیکھنے سے ترکیب کلام اور باہمی مناسبت کی شناخت پر پوری قدرت ہو جاوے۔

## مفاعیل پانچ ہین

مفعول بہ۔ مفعول لہ۔ مفعول فیہ مکان و زمان
مفعول مطلق۔ مفعول معہ۔ انہین کو مفاعیل خمسہ
بہی کہتے ہین جسپر فاعل کا فعل واقع ہوتا ہے اوسکو

---

۱ ظرف زمان و مکان کی دو قسمین ہین محدود و مبہم محدود وہ ہے جسکے ابتداد انتہا معرز ہو جیسے آوزخانہ شہر مدرسہ وغیرہ۔
مبہم وہ ہے جسکی ابتداد انتہا معرز نہو جیسے پس وپیش راست وچپ زیر و بالا وغیرہ ۱۲۰۔

**مفعول بہ** کہتے ہین جیسے زید نے عمر کو مارا- خالد بکر را زد-
عمر اور بکر مفعول بہ ہے ر آ علامت مفعول بہ ہے اور اکثر ذوی العقول کے
ساتھ آتی ہے اور کو اردو مین مستعمل ہے- واضح رہے کہ مفعول بہ صرف
فعل متعدی کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے اور باقی مفاعیل افعال
لازم و متعدی دونوں کے ساتھ اگر مفعول بہ غیر ذی روح ہے تو علامت
مفعول بہ را کو محذوف کر دینگے جیسے زید طعام خورد اور کبھی مفعول بہ
بعد کہ کے جملہ بھی واقع ہوا کرتا ہے جیسے زید را بگو کہ تحصیل علم نماید
جس لئے فعل کیا جاتا ہے اوسکو **مفعول لہ** کہتے ہین- جیسے زید
سبق پڑھنے کیواسطے آیا- و خالد طفل را تا دیبا زد- سبق پڑھنے
کیواسطے- اور تادیبا مفعول لہ ہے جسکے اول برآئے **جہت**
**بنا بر سبب** وغیرہ کے معنے مفہوم ہون وہ اکثر مفعول لہ
ہوتا ہے- اور جس جگہہ فعل کیا جاتا ہے اوسکو **مفعول فیہ**

---

۵ مفعول اور اسم مفعول مین فرق ہے اسم مفعول وہ اسم ہے جو بقاعدہ صرف
مصدر سے مشتق ہوا ہے اور مفعول کی ذات کو تبلاتا ہے اور مفعول سوا ر دا اوس کو
کہتے ہین ۱۲

مکان کہتے ہین جیسے تمہارے پاس آونگا - بخانہ میروم تمہارے پاس وبخانہ مفعول فیہ مکان ہی - اور جسوقت مین فعل کیا جاتا ہی اوسکو مفعول فیہ زمان کہتے ہین جیسے کل آونگا - فردا خواہم رفت - کل فردا مفعول فیہ زمان ہی - اور جب کوئی حاصل مصدر فعل کے ہم معنی ذکر کیا جاتا ہے اوسکو مفعول مطلق کہتے ہین جیسے زید نے مارمار نشست زید نشست علما - مارنشست علما مفعول مطلق ہے فارسی مین مفعول مطلق کا استعمال کمتر ہے - کوئی اسم جب فاعل یا مفعول بہ کے ساتھہ فعل مین شریک ہو اور بعد لفظ با کے جو معہ کے معنے مین ہی مذکور ہو تو اوسکو مفعول معہ کہتے ہین جیسے پادشاہ معہ لشکر آتا ہے یا بادشاہ نے زید کو معہ ہمراہیون کے بلایا ہی من با برادر شما آیم یا زید را با برادر او خواہم زد معہ لشکر و معہ ہمراہیون وبابرادر شما وبابرادر او مفعول معہ ہے - لفظ کون یا کسنی کا جواب فاعل ہوتا ہی اور کسکو یا کسی کا جواب مفعول بہ اور کیون یا کسواسطے کا جواب مفعول لہ کہان یا کس جگہہ کا

ل جس اسم پر در بر با پر مر مد داخل ہو اور ظرفیت کے معنی پیدا کرے وہ مفعول فیہ ہوتا ہے ۱۲

[illegible]

جواب مفعول فیہ مکان اور کب یا کسوقت کا جواب مفعول
فیہ زمان اور کسکے ساتھہ کا جواب مفعول معہ ہی جس کلمہ کا شک و
شبہہ دور کیا جاتا ہی اوسکو ممیز اور جو کلمہ شک و شبہہ کو دور کرتا ہی
اوسکو تمیز کہتے ہین جیسے پانچ کتاب اور دس روپیہ پانچ اور دس
ممیز ہے کتاب اور روپیہ تمیز یا یون کہو کہ پانچ و دس عدد اور کتاب
اور روپیہ معدود ہی عدد گنتی کو کہتے ہین اور جس چیز کو گنتی ہین اوسکو معدود
کہتے ہین یہہ اکثر اعداد یا اوزان یا پیمانہ وغیرہ مین پایا جاتا ہی اور اسی
قسم کی ترکیب کو مرکب تعدادی بھی کہتے ہین جب کئی اسم کسی ایک ذاتکے
مصداق ہون تو جس ذات کے مصداق ہین اوسکو مبدل منہ
اور باقی کو بدل کہینگے جیسے زید کا بھائی عمر آتا ہی یا زید برادر عمر

---

لہ واضح رہے کہ اردو مین فصیح یہہ ہے کہ پہلے فاعل بعد اوسکے مفعول اور سبکے
آخر فعل لاوین لیکن نظم مین یہ ترتیب ملحوظ نہین رہتی ١٢ — لہ بدل چار قسم پر ہے
اول بدل کل جسمین بدل سے جو مراد ہے وہی مبدل منہ سے ہو جیسے زید برادر خالد آمد دوم بدل
بعض جسمین مبدل منہ کی کسی چیز سے مراد ہو جیسے زید سرش را شکستم — سر بدل بعض ہے سوم
بدل اشتمال جسمین بدل مبدل منہ کا جزو ہو نہ کل جیسے زید جامہ اور اکندیم جامہ نہ زید کا کل ہے
نہ جزو چہارم بدل غلط جس لفظ کو مبدل منہ غلط بولکے پھر درست کرے جیسے آمد زید غلام او المقصود

وسطے ایدزید کا بھائی - برادر عمرو بدل ہین اور عمرو وزید
مبدل منہ مخدوم مکرم معظم جناب مولوی عبدالرحمن خانصاحب
اس جملہ مین مخدوم مکرم معظم جناب مولوی خانصاحب
بدل ہین اور عبدالرحمن مبدل منہ ہے پس معلوم ہوا کہ جسقدر الفاظ
تعظیم یا تحقیر یا تمہید یا تفضیل یا القاب یا توصیف کی
غرض سے ذکر کئے جاوین گے وہ سب بدل ہونگے جس
چیز کو کسی جماعت سے علیحدہ کرتے ہین اوسکو **مستثنیٰ**
اور جس جماعت سے علیحدہ کرتے ہین

---

۵۱ واضح رہے کہ مستثنیٰ دو قسم پر ہے **مستثنیٰ متصل مستثنیٰ** منقطع اگر مستثنیٰ
و مستثنیٰ منہ دونون ایک ہی جنس سے ہون تو مستثنیٰ متصل کہینگے جیسے سوا زید کے
سب ملازم حاضر ہین اگر مستثنیٰ غیر جنس ہے تو مستثنیٰ منقطع کہینگے جیسے گدہے کے
سوا لوگ تو سب حاضر ہین مخفی نرہے کہ مگر کبھی معنے کیواسطے استعمال کیا جاتا ہے کبھی
مستثنیٰ کیواسطے جیساکہ اوپر بتلا دیا گیا ہے اور کبھی معنے شاید جیسے مگر شد محو آن رعنا
جوان دل کہ می بند دیخون من میان دل - کبھی معنی تحقیق جیسے دلیکہ عاشق صابر بود مگر سنگ
است + زعشق تا بہ صبوری ہزار فرسنگ است - کبھی بمعنے **کاش** جیسے بزندگی
نہ نشستی بہ پہلویم ہرگز + مگر نشست تنگ تو بنوازد استخوان مرا - یہ حروف اکثر مستثنیٰ کے
اول داخل ہوتے ہین الا مگر سوائے جز و با ـــــ ۱۲ ـــ

ومستثنی **مستثنیٰ منہ** کہتے ہین جیسے تمام لشکر آیا الا پادشاہ یعنی تمام لشکر
آیا الا پادشاہ نہین آیا جب کئی اسم بذریعہ حرف عطف کے ایک حکم
مین ہوجاتے ہین تو پہلے اسم کو **معطوف علیہ** اور باقی اسمونکو
**معطوف** کہتے ہین جیسے زید و عمرو بکر و خالد آمدند اس جملہ مین
زید معطوف علیہ ہی اور عمر بکر خالد معطوف اور واو حرف عطف ہی
اور کبھی جملہ کا عطف جملہ پر ہوتا ہی جیسے زید آمد و عمر رفت جو کلمہ فاعل
یا مفعول کی حالت بیان کرتا ہی اوسکو **حال** اور جسکی حالت بیان
کیجاتی ہی اوسکو **ذوالحال** کہتے ہین جیسے زید خندان در گذشت
زید ذوالحال خندان حال ہی کبھی ایک ذوالحال کے کئی حال لاتے ہین
جیسے امروز دیدم کہ زید افتان وخیزان میرفت اور کبھی واو بھی
حال کا فائدہ دیتا ہی یعنی جو کلمہ یا جملہ بعد واو کے واقع ہوگا وہ
حال ہوگا جیسے دمید صبح ونشد قصہ فراق تمام + یعنی صبح ہوگئی
انحالیکہ قصہ فراق تمام نہوا تہا جو کلمہ کسی کلمہ کی تاکید کرتا ہی اوسکو
**موکد** کہتے ہین اور جس کلمہ کی تاکید کیجاتی ہی اوسکو **متوکد** قایل
مخاطب کو تاکید سے امر ہوکا یقین دلاتا ہی تاکید دو قسم پر ہی ایک

تاکید لفظی اور ایک تاکید معنوی تاکید لفظی کیواسطے مکرر لفظ لاتے
ہین جیسے می بردمی برد نگار نگار از کفم از کفم قرار قرار۔ تاکید معنوی
کیواسطے لفظ **خودش یا ہردو یا ہمہ یا ہر آئینہ یا ہرگز**
لاتے ہین جیسے زید خودش آمد عمرو بکر ہردو رفتند یاران ہمہ خوش
ہستند ہر آئینہ یا ہرگز گرد ایں کار مگرد یہہ حروف بہی فارسی مین تاکید کے
لیئے آتی ہین کل جمیع ہمہ جملہ سایر اور اردو مین سب کے سب
غول کے غول غٹ کے غٹ جمگہٹ کے جمگہٹ سب الغاروں
لشکر کے لشکر جہنڈ کا جہنڈ دل کے دل جب کسی بات کو تجاہل سے
پوچھتے ہین تو اوسکو استفہام کہتے ہین وہ تین قسم پر ہے **اقراری**
جیسے دیروز بمحفل شما من نبودم کہ بودم یعنی من بودم **انکاری**
جیسے اگر ظلم خواہید کرد بملک شما کہ خواہد ماند یعنی کسی نخواہد ماند۔
**استخباری** جیسے شما چہ کار میکنید۔ اسماء استفہام یہہ ہین
**آیا چہ کہ کیست چیست چرا کجا کے چون
چگونہ چند کو کدام** اسماء استفہام جملہ مین فاعل مفعول
مبتدا خبر وغیرہ واقع ہوا کرتے ہین **تحذیر** مخاطب کو کسی چیز سے

ڈراتا ہی جسکو ڈراتے ہین اوسکو محذر اور جس چیز سے ڈراتے ہین اوسکو محذر منہ کہتے ہین فارسی مین خواہ اردو مین محذر منہ کو اکثر مکرر بولتے ہین جیسے سانپ سانپ یعنی بچ سانپ سے یا مار مار یعنی بپرہیز از مار

## بیان مرکبات

دو یا زیادہ کلمون سے جو لفظ بنتا ہی اوسکو **مرکب** کہتے ہین مرکب کی دو قسم ہی **مرکب غیر مفید** یا مرکب ناقص **مرکب مفید** مرکب مفید کی تین قسمین ہین مرکب اضافی مرکب توصیفی مرکب امتزاجی جسمین مرکب اضافی و توصیفی کا بیان پہلے ہوچکا ہی البتہ جب دو اسم ملکر کوئی خاص معنے پیدا کرتے ہین تو ایسے مرکب کو مرکب **امتزاجی** کہتے ہین وہ کبہی کسی چیز کا نام ہو جاتا ہے جیسے محمد آباد اور کبہی کثرت کے معنے دیتا ہی جیسے کوہ کوہ کبہی حصر کا فائدہ دیتا ہی جیسے تمام جہان کبہی صفت کی حالت پیدا کرتا ہی جیسے گل رخ کبہی معنے اتصالی پیدا کرتا ہی جیسے لبالب راتون رات کچھہ نہ کچھہ اور کبہی تمیز کا فائدہ دیتا ہی جیسے پانچ اشرفی چار تولہ شکر واضح رہے کہ جس مرکب کے اجزا جدا جدا ہونگے تو اوسکو **مرکب امتزاجی** کہینگے جیسے آفتاب - شمشیر بغداد یا دوازدہ سیزدہ

وغیرہ اگر اجزا جدا جدا ہونگے تو مرکب غیر امتزاجی کہینگے جیسے اکبرآباد جہانگیر وغیرہ —

## بیان اضافت

اضافت مشہور تر دس ہین [۱] تملیکی [۲] تخصیصی [۳] بیانی [۴] توضیحی [۵] ظرفی [۶] تشبیہی یا مجازی [۷] ابنی [۸] اقترانی [۹] با دنی ملابست [۱۰] اضافت استعارہ

| | |
|---|---|
| [۱] اضافت تملیکی | ملک کو مالک کیطرف مضاف کرین جیسے سلطانِ روم باغِ زید اضافت حقیقی و اضافت بمعنی لام یا برائے بھی اسیکو کہتے ہین — |
| [۲] اضافت تخصیصی | جسمین مضاف الیہ کے سبب سے مضاف مین خصوصیت آجائے جیسے روغنِ بادام و ر ختِ انار |

| | |
|---|---|
| توضیحی | جسمین مضاف الیہ مضاف کو واضح کردیوے جیسے شہر حیدرآباد یا دِ شمال روزِ دوشنبہ |
| بیانی | جسمین مضاف مادہ مضاف الیہ کا واقع ہو جیسے دیوارِ گل طشتِ نقرہ یعنی دیوار از گل وطشت از نقرہ اسیکو اضافت بمعنی **من** و **از** بہی کہتے ہین۔ |
| تشبیہی یا مجازی | مشبہ بہ کو مشبہ کیطرف مضاف کرین جیسے چشمِ نرگس کلاہِ شگوفہ اطفالِ شاخ **مشبہ بہ** جسکے ساتھہ مانند کرین **مشبہ** جسکو مانند کرین تشبیہ کیواسطے چار چیزین ضرورہین **مشبہ مشبہ بہ حرف تشبیہ وجہ تشبیہ** جیسے چہرۂ یار چون قمر روشن چہرہ مشبہ |

| | |
|---|---|
| | قمر مشبہ بہ چون حرف تشبیہ روشن وجہ<br>تشبیہ حروف تشبیہ - چون - چو<br>مثل مانند ہمچو پنداری<br>گویا سان حروف تشبیہ اردو<br>سا سے سی جیسے مرد شیر سا ہے<br>عورت شیر سی ہے گھوڑے شیر سے ہین - |
| ظرفی | جسمین مظروف کو ظرف کیطرف مضاف کرین<br>جیسے ریگ صحرا اضافت بمعنی فی<br>و در بہی اسکو کہتے ہین - |
| ابنی | بیٹے کے نام کو باپ کے نام کیطرف مضاف<br>کرین جیسے سعد زنگی یعنی سعد ابن زنگی - |
| اضافت اقترانی | جسمین مضاف مضاف الیہ کے معنے کے تا |

| | |
|---|---|
| | اقتران معنوی رکھتا ہو جیسے نامۂ عنایت یعنی نامہ کہ مقرون عنایت ہی — |
| بادنیٰ ملابست | جسمین کسی اسم کو کسی چیز کے ساتھہ کچھہ بہی تعلق ہونے سے اپنے کو کل کیطرف منسوب کرنے لگتا ہی جیسے حیدرآبادِ ما یعنی متکلم حیدرآباد کے کسی ایک محلہ کا رہنیوالا ہی لیکن اوس تہوڑے سے تعلق کیوجہہ سے تمام حیدرآباد کو اپنی طرف منسوب کرتا ہی — |
| اضافت استعارہ | مشبہ بہ کے کسی لازم شے کو مشبہ کیطرف نسبت کرنا جیسے گوشِ ہوش اسمین ہوش کو آدمی کے ساتھہ تشبیہ دی اور سننے سمجھنے آدمی کیلئے گوش لازم ہی اوسکو مشبہ کی طرف کہ ہوش ہی اضافت کردی —. |

## بیان جمل

پوری بات کو **جملہ** یا **کلام** یا **مرکب تام** کہتے ہین جیسے
زید نے خط لکھا یہ ایک پوری بات ہی جسکے سننے سے سامع کو معلوم ہوگیا
کہ کہنے والا زید کے خط لکھنے کی خبر دیتا ہی جملہ **مسند اور مسند الیہ**
سے پورا ہوتا ہی جسکو اسناد کرتے ہین اوسکو **مسند** اور جسکی طرف
اسناد کیجاتی ہی اوسکو **مسند الیہ** کہتے ہین جیسے زید آیا آنیکی
نسبت زید کی طرف ہی پس آیا مسند اور زید مسند الیہ ہے۔ جملہ کبھی
**فعلیہ** ہوتا ہی اور کبھی **اسمیہ** جب مسند **فعل** ہوگا تو مسند الیہ کو
فاعل کہینگے اور جملہ فعلیہ ہوگا جیسے زید آیا زید مسند الیہ یعنی فاعل اور آیا
مسند یعنی فعل ہی یہ کلام **جملہ فعلیہ** ہوا اور جب مسند اسم ہوگا
تو مسند الیہ کو **مبتدا** اور مسند کو **خبر** کہینگے اور جملہ **اسمیہ**
جیسے زید عالم است زید مسند الیہ یعنی مبتدا اور عالم مسند یعنی
خبر است حرف رابط ہی زید نے خط لکھا **ترکیب** زید فاعل نے علامت
فاعل خط مفعول بہ لکھا فعل ماضی مطلق صیغۂ واحد غائب فعل اپنے

---

**۱؎** جسکے بابت کی خبر دیجاتی ہی اوسکو مبتدا اور جو ماجرا بیان ہوتا ہی اوسکو خبر کہتے ہین ۱۲

اور مفعول بہ کے ساتھ ملکر جملۂ فعلیہ خبریہ ہوا فارسی مین **در** **بر** **از**
**تا** **با** **بائے موحدہ** **اندر** **را** بمعنی براے وغیرہ جیسے
خدارا برمن مسکین ببخشائی اور اردو مین **سے** **تک** **مین**
**پر** **او** **پر** یہ حروف جار کہلاتے ہین اور جب اسم پر یہ حرف داخل ہوتے
ہین اوسکو مجرور کہتے ہین جار مجرور سے ملکر متعلق فعل خبر ہوا کرتا ہے جیسے
زید را بر بام دیدم **ترکیب** زید مفعول بہ را علامت مفعول بہ بر
حرف جار بام مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق فعل یا مفعول فیہ مکان
ہوا دیدم فعل ماضی مطلق ضمیر واحد متکلم فاعل۔ فعل اپنے فاعل
اور مفعول بہ اور متعلق سے ملکر جملۂ فعلیہ خبریہ ہوا۔ کل تمہارا چھوٹا
بھائی زید پڑہنے کے لئے ہمارے مکان پر آیا تھا۔ **ترکیب** کل مفعول فیہ

---

سلہ حرف جارہ اسم پر داخل ہوتے ہین اور فعل کے معنے کو اوس اسم کیطرف کھینچ لاتے ہین جیسے
داخل ہوتے ہین حروف جار یہی ہین براے بہر پے بمعنے براے ان تینو پر از زایدہ بھی داخل ہوا
کرتا ہے از براے خدا۔ از بہر رسول۔ از پے مصطفے۔ چو۔ چون۔
ہمچو۔ جو تشبیہ کے معنے مین ہون جیسے چو ماہ چون سیاہ ہمچو شیر مست است
یعنی او ہمچو شیر مست است او مبتدا۔ مست خبر۔ ہمچو شیر متعلق است
حرف ربط ہے ۱۲

زمان تمہارا مضاف الیہ چہوٹا صفت بہائی موصوف - موصوف
صفت سے ملکر مضاف ہوا مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر بدل
ہوا زید مبدل منہ - مبدل منہ اپنے بدل کے ساتھہ ملکر فاعل ہوا
پڑہنے کے لئے مفعول لہ - ہمارے مضاف الیہ مکان مضاف - مضاف
الیہ اپنے مضاف سے ملکر مجرور ہوا بر حرف جار - جار مجرور سے
ملکر متعلق فعل یا مفعول فیہ مکان ہوا فعل آیا تہا فعل ماضی بعید صیغہ واحد
واحد غائب - فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعولوں اور متعلق سے
ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا - کل تمہارے سیاہ گہوڑے کو زید نے پانچ سیر دودہ
پلایا **ترکیب** کل مفعول فیہ زمان تمہارے مضاف الیہ سیاہ
صفت گہوڑے موصوف - موصوف صفت سے ملکر مضاف ہوا
مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر مفعول بہ اول ہوا کو علامت
مفعول بہ - زید فاعل نے علامت فاعل پانچ ممیز سیر دودہ تمیز
ممیز تمیز سے ملکر مفعول بہ ثانی ہوا پلایا فعل ماضی مطلق صیغہ واحد غائب
فعل اپنے فاعل اور تینون مفعول سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا
زید نے اپنے بہائی کو خوب مار ماری **ترکیب** زید فاعل نے

علامت فاعل آپنے مضاف الیہ بھائی مضاف کو علامت مفعول ہے
مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر مفعول بہ ہوا خوب صفت مار
موصوف - موصوف - صفت سے ملکر مفعول مطلق ہوا مارے فعل
ماضی مطلق صیغۂ واحد غائب فعل اپنے فاعل اور دونون مفعول کے
ساتھ ملکر جملۂ فعلیہ خبریہ ہوا - بادشاہ مع اپنے لشکر کے حیدر آباد
جانیکا قصد رکھتا ہے **ترکیب** - بادشاہ فاعل مع آپنے لشکر کے
مفعول معہ - حیدرآباد مفعول فیہ مکان جانیکا مضاف الیہ قصد مضاف
مضاف الیہ سے اپنے ملکر مفعول بہ ہوا رکھتا ہے فعل حال صیغۂ واحد غائب
فعل اپنے فاعل اور دونون مفعولونکے ساتھ ملکر جملۂ فعلیہ خبریہ ہوا
تمہاری کتاب طاق پر ہے **ترکیب** تمہاری مضاف الیہ کتاب
مضاف مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر مبتدا طاق مجرور پر حرف
جار - جار مجرور سے ملکر متعلق خبر محذوف موجود خبر محذوف ہے حرف
ربط مبتدا اپنی خبر او متعلق اور حرف ربط سے ملکر جملۂ اسمیہ خبریہ ہوا
اسی مدرسہ آعزہ کے طالب علمون اس مہینے کی پانچوین تاریخ کو
تقسیم انعام کا جلسہ اسی مکان مدرسہ مین قرار پایا ہے ترکیب

ایسے حرف ندا قایم مقام مین پکارتا ہون کے پکارتا ہون فعل با فاعل مقدر

ہوا مضاف الیہ سے علامت مضاف الیہ طالب علمون مضاف مضاف الیہ

اپنے مضاف کے ساتھ ملکر منادی یعنی مفعول بہ ہوا فعل اپنے فاعل

اور مفعول بہ سے ملکر جملۂ فعلیہ ہوا اس اسم اشارہ تھینے مشار الیہ

اسم اشارہ مشار الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا پانچوین ممیز تاریخ تمیز

ممیز تمیز سے ملکر مضاف ہوا مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر

مفعول فیہ زمان ہوا التقسیم مضاف انعام مضاف الیہ ملکر مضاف الیہ

ہوا جلسہ مضاف مضاف الیہ اپنے مضاف سے ملکر فاعل ہوا

ایسے اسم اشارہ مکان مضاف مدرسہ مضاف الیہ ملکر مشار الیہ ہوا

اسم اشارہ مشار الیہ سے ملکر مجرور ہوا مین حرف جار جار مجرور سے

ملکر متعلق فعل ہوا۔ یا اسم اشارہ مشار الیہ سے ملکر مفعول فیہ مکان

ہوا۔ قرار پایا ہے فعل ماضی قریب صیغۂ واحد غائب فعل اپنے فاعل

اور مفعول و متعلق یا دونون مفعول کے ساتھ ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جواب

منادی ہوا

## تقسیم جمل

**مرکب مفید یا کلام یا مرکب تام دو قسم پر ہے**

